فہرست مضامین

# فہرست مضامین

# "اشارات"

اردو ادب کی تاریخ میں بہت سے ادبی معرکوں کا ذکر ملتا ہے، جن کی بدولت زبان و ادب کو بہت فائدہ پہونچا، الفاظ و محاورات میں اضافہ ہوا، زبان میں صفائی اور شگفتگی پیدا ہوئی، نئے نئے انداز بیان سامنے آئے، تنقیدی شعور پیدا ہوا، محاسن و معائب کے معیار متعین ہوئے، بہر صورت یہ معرکے گیسوئے ادب کو سنوارنے اور اس کے حسن کو نکھارنے میں معاون ثابت ہوئے، اکثر معرکے میدان شعر و سخن میں ہوئے اور اس کے لئے عموماً مشاعروں کی محفلیں ہی میدان بن جاتی تھیں میرؔ و سوداؔ۔ انشاؔ و مصحفیؔ ذوقؔ و غالبؔ آتشؔ و ناسخؔ، انیسؔ و دبیرؔ کے معرکوں سے کون واقف نہیں لیکن سب سے زیادہ اہمیت معرکۂ چکبست و شررؔ کو حاصل ہوئی، یہ تھا تو قلمی معرکہ مگر سب سے بڑا اور مفید معرکہ سمجھا جاتا ہے۔ جس نے اردو ادب کو بہت کچھ دیا۔ اس میں اردو کے ان ممتاز ادیبوں اور شاعروں نے حصہ لیا جو بیسویں صدی عیسوی کے آغاز میں بزم ادب کی رونق تھے اور گلستان اردو کو نظم و نثر کے رنگا رنگ پھولوں سے سدا بہار بنا رہے تھے۔

معرکۂ چکبست و شرر یا مباحثہ گلزار نسیم کا آغاز ۱۹۰۵ء کے اوائل میں ہوا۔ مثنوی گلزار نسیم یوں تو پنڈت دیا شنکر نسیمؔ کی زندگی ہی میں شائع ہو چکی تھی اور اس کے بعد اس کے کئی اڈیشن مختلف مطابع سے منظر عام پر آئے۔ لیکن ماہ جنوری ۱۹۰۵ء میں اردو کے مشہور شاعر پنڈت برج نرائن چکبست نے مثنوی گلزار نسیم کو اڈیٹ کیا اور اپنے ایک مفصل مقدمہ کیساتھ شائع کرایا۔ انھوں نے مثنوی کے محاسن پر روشنی ڈالی۔ اور میر حسنؔ کی مثنوی سحر البیان سے اس کا موازنہ بھی کیا۔ اسی کے ساتھ خواجہ حیدر علی آتشؔ کے ممتاز شاگردوں میں نسیمؔ کو سب پر فوقیت دینے کی کوشش کی۔

مارچ ۱۹۰۵ء میں مولانا عبد الحلیم شررؔ نے اپنے ماہنامہ دلگداز میں اس پر تبصرہ

کیا جس میں انھوں نے نسیم کی محض خوبیوں کو سراہا مگر اسی کے ساتھ ساتھ چند ایسی باتیں بھی لکھیں جن کے باعث ادبی حلقوں میں ایک ہنگامہ بپا ہو گیا۔ شرر نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ یہ مثنوی۔ نسیم کی تصنیف نہیں ہے بلکہ ان کے استاد آتش نے لکھ کر ان کو دے دی تھی۔ اور یہ بھی لکھا کہ اس مثنوی میں الفاظ و محاورات کی غلطیاں بہت زیادہ ہیں۔ اور اس کے بہت سے اشعار کا تجزیہ کیا۔ اس تبصرہ کی اشاعت کے بعد اس دور کا ممتاز اخبار اودھ پنچ" میدان میں آگیا اور چکبست کی تائید اور شرر کی مخالفت میں مضامین شائع کئے، ہر ملک کے بہت سے دوسرے اخبارات و رسائل نے مخالف و موافق مضامین لکھے اور ایک سال سے زیادہ مدت تک یہ قلمی معرکہ آرائی جاری رہی۔

جو ممتاز و معروف اہل قلم اس میں حصہ لے رہے تھے ان میں چکبست و شرر کے علاوہ احمد علی شوق، ریاض خیر آبادی، حسرت موہانی، منشی سجاد حسین، طپش بلگرامی، جلیل حسن جلیل وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ مولانا حالی کے جن خیالات کو بعض مضامین میں پیش کیا گیا ہے وہ ان کے کسی مضمون کا جز نہیں ہیں بلکہ مقدمہ شعر و شاعری سے ماخوذ ہیں۔

معرکہ چکبست و شرر کے دو پہلو تھے ایک یہ کہ بعض مشاہیر ادب نے سنجیدہ تنقید کی اور مفید مضامین لکھے۔ اور تنقید کے ان اصولوں کو پیش نظر رکھا جو اس وقت تک متعین ہو چکے تھے۔ بعض مضامین سنجیدہ ہونے کے باوجود طنز و مزاح کی چاشنی لئے ہوئے ہیں۔ لیکن اسکا دوسرا پہلو کچھ تاریک ہے، وہ اس لئے کہ اہل قلم کا ایک گروہ تنقید و تبصرہ کے اصولوں کو ٹھکرا کر ادب و تہذیب کے دائرے سے باہر آگیا۔ اور اس نے ایک دوسرے کے خلاف لعن طعن اور سب و شتم سے بھی گریز نہیں کیا۔ سب سے زیادہ افسوس کی بات یہ ہے کہ اودھ پنچ نے اپنے معیار و وقار کو بالائے طاق رکھ کر اپنے معیار سے بہت نیچے گرنے میں کوئی عار محسوس نہیں کیا۔ یہاں تک کہ نہایت فحش اور مضحکہ انگیز کارٹون بھی بنوا کر شائع کئے۔

جن اخبارات و رسائل نے اس معرکے میں حصہ لیا ان میں دلگداز۔ اتحاد، اودھ پنچ

اودھ اخبار۔ ریاض الاخبار، اردوئے معلّٰی، زمانہ، دکن ریویو وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

مرزا محمد شفیع شیرازی ثم لکھنوی مرحوم کی یہ خدمت قابل قدر ہے کہ انھوں نے اس معرکہ سے متعلق اکثر مضامین کو یکجا کیا اور اس پر ایک مختصر دیباچہ کا اضافہ کرکے کتابی شکل میں پیش کر دیا۔ اور یہ کتاب مباحثہ گلزار نسیم یعنی معرکہ چکبست و شرر کے نام سے مطبع نولکشور لکھنؤ نے ۱۹۱۳ء میں شائع کر دی۔ اس کی افادیت ادبی دنیا میں بہر حال مسلم ہے۔ بہت عرصے سے یہ کتاب کمیاب ہے اور اس کی طباعت نہ ہو سکی۔ اس کی ضرورت کا احساس مجھے بہت دنوں سے تھا۔ اور یہ بھی خیال تھا کہ اس کی ترتیب مضامین کو تبدیل کر دیا جائے۔ اور جدید ترتیب میں اس کا خیال رکھا جائے کہ جو مضامین ۱۹۰۵ء میں شائع ہوئے ہیں اور جن مہینوں میں اخبارات و رسائل میں نکلے ہیں ان کی تاریخ و ماہ میں بھی ترتیب قائم رہے تاکہ پڑھنے والوں کی نظر بحث کے تدریجی ارتقا پر بھی رہے۔ اس خیال کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش کی اور جا بجا ضروری فٹ نوٹ بڑھا دیئے۔ جن مقامات پر ماخذ کا حوالہ ضروری تھا۔ وہ بھی لکھ دیا سب سے اہم ضرورت یہ تھی کہ مثنوی گلزار نسیم کے سیاسی، تاریخی اور سماجی پس منظر پر روشنی ڈالی جائے اور اس کی خصوصیات پر تفصیل سے بحث کی جائے، نسیم کے عہد کو سامنے رکھ کر ان کی مثنوی کا تجزیہ کرنا بہت ضروری تھا۔ ان باتوں کو پیش نظر رکھ کر ابتدا میں ایک مفصل مقدمہ شامل کر دیا ہے۔ تاکہ نسیم اور ان کی شاعری کو سمجھنے اور گلزار نسیم کا مطالعہ کرنے میں معاون ثابت ہو۔ اس کا دعویٰ تو نہیں کر سکتا کہ میں نے یہ کوئی خاص یا اہم کام کیا ہے مگر یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ مثنوی گلزار نسیم سے متعلق شاید ہی کوئی پہلو ایسا رہ گیا ہو جو معرض بحث میں نہ آیا ہو۔

معرکۂ چکبست و شرر کے دو حصے ہیں۔ پہلے حصے میں سنجیدہ ادبی و تنقیدی مضامین ہیں اور وہ آپ کے سامنے ہے۔ دوسرا حصہ غیر سنجیدہ، مزاحیہ اور بہت کچھ ذاتیات

سے متعلق مضامین پر مشتمل ہے لیکن اس میں بھی اہم ادبی نکات اور الفاظ و محاورات سے
متعلق مفید بحثیں موجود ہیں اور اس کے سب ہی مضمون یکطرفہ ہیں یعنی مولانا شرر کے
خلاف رلیکن اس انداز کے جوابی مضامین شامل نہیں ہیں۔ کیونکہ ان کا وجود ہی نہیں
تھا۔ اس لئے مناسب ہوگا کہ کتاب کو دو حصوں میں شائع کیا جائے۔ اور آخر الذکر مضامین
مع مثنوی گلزار نسیم مرتبہ چکبست علاحدہ حصہ دوم میں شائع ہوں۔ میرزا شفیع شیرازی نے
بھی دو حصوں میں مرتب کیا تھا۔ اور دونوں حصے یکجا شائع ہوئے تھے۔ اب یہ معاملہ
جناب نسیم انہونوی صاحب مالک نسیم بکڈپو کی صواب دید پہ ہے کہ دونوں حصے یکجا رہیں یا علاحدہ علاحدہ
موصوف خود نہ صرف صاحب ذوق ہیں بلکہ صاحب قلم بھی ہیں۔ اس لئے اس مسئلہ کے حل
کرنے کا اختیار انھیں کو دیتا ہوں۔ اس سلسلہ میں نسیم صاحب کا شکریہ نہ صرف اپنی طرف
سے بلکہ ان تمام اہل ذوق کی جانب سے بھی ادا کرتا ہوں جو مدت سے اسکی اشاعت کے
منتظر تھے،

میں اپنے محترم کرم فرما جناب پروفیسر ضیاء احمد بدایونی کا بے حد ممنون ہوں
جنھوں نے اس کام میں میری رہنمائی فرمائی اور مفید مشوروں سے نوازا۔

امیر حسن نورانی
شعبۂ اردو۔ دہلی یونیورسٹی
۲۵ فروری ۱۹۶۵ء

# مثنوی گلزار نسیم

## کا

# تاریخی و سماجی پس منظر

## اور

نسیم کے حالات اور ان کی شاعری کا اجمالی جائزہ

# مثنوی گلزار نسیم کا تاریخی و سماجی پس منظر

لکھنؤ میں شعر و شاعری کا آغاز سلطنتِ اودھ کے قیام کے بعد ہوا۔ اس لئے لکھنؤ کے دبستان شاعری اور مثنوی گلزار نسیم کی خصوصیات اور اہمیت کا اندازہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب اس دور کا تاریخی و سماجی پس منظر بھی نظر کے سامنے ہو۔ اودھ کی سلطنت میر محمد امین سعادت خاں برہان الملک نے قائم کی تھی۔ انھوں نے ساداتِ بارہہ کی سرکوبی کے سلسلہ میں نمایاں خدمات انجام دی تھیں اس لئے بادشاہ دہلی کی طرف سے ۱۷۲۰ء میں انھیں پنج ہزاری منصب اور اکبر آباد کی صوبہ داری ملی لیکن تھوڑے دنوں بعد ان کو اودھ کا صوبہ دار مقرر کیا گیا۔ جہاں اس زمانہ میں شیوخ نے مرکز سے سرکشی اختیار کر کے اپنی متوازی حکومت قائم کر لی تھی۔ برہان الملک نے شیوخ کا زور توڑا اور امن و امان قائم کر لیا اور نواب وزیر کہلانے لگے، ان کا تعلق ایران کے صفوی خاندان سے تھا اس لئے عقائد کے اعتبار سے شیعہ تھے۔
برہان الملک نے اجودھیا کے قریب، ایک شہر آباد کیا جس کا نام فیض آباد رکھا اور اسی کو پایۂ تخت بنایا۔ جب ۱۷۳۹ء میں ان کا انتقال ہوا تو نواب صفدر جنگ ان کے جانشین ہوئے۔ جنھوں نے ۱۷۵۲ء میں وفات پائی۔ ان کی جگہ نواب شجاع الدولہ نواب وزیر مقرر ہوئے۔ یہ اودھ کی فارغ البالی کا دور تھا۔ لوگوں کو ہر طرح آرام و آسائش میسّر تھا اسی لئے برہان الملک کے زمانہ ہی سے فیض آباد میں عیش و عشرت، رقص و سرود کی محفلیں آراستہ ہونے لگی تھیں مگر اسی کے ساتھ ساتھ سپاہیانہ زندگی، ہمت و شجاعت، تیغ زنی و نیزہ بازی کی طرف بھی توجہ تھی۔ مگر ۱۷۵۲ء میں جب شجاع الدولہ حکمراں ہوئے تو

ان کی عمر ۲۲ سال کی تھی انھوں نے عیش وعشرت میں پرورش پائی اور طبیعت پر اسی کا غلبہ تھا۔ ہوس پرستی حد سے بڑھنے لگی جس کی بدولت بہت سے فتنے اٹھ کھڑے ہوئے۔ مگر شجاع الدولہ کی رنگین مزاجی میں فرق نہ آیا۔ امراء و مصاحبین نے بھی ان کی پیروی بڑھ چڑھ کر شروع کی۔ طوائفوں کے مجرے۔ بھانڈوں کی نقالی۔ ناچنے گانے والوں کے چرچے، عام ہونے لگے۔ شجاع الدولہ کی تو یہ حالت تھی کہ میدان جنگ میں بھی طوائفوں کا ڈیرا ساتھ ہوتا تھا۔ یہ بھی حقیقت ہے وہ فطری طور سے بہادر تھے اور انکی جرأت وہمت اور شمشیر زنی کے بعض واقعات حیرت انگیز ہیں۔ مگر جب عیش وعشرت کا غلبہ ہوا تو شجاعت کا گوہر آبدار بے آب ہو گیا۔

اس زمانہ میں شعروشاعری کا چرچا بھی تھا، بہت سے باکمال فارسی اور اردو کے شعراء فیض آباد پہونچ گئے تھے۔ امراء ورؤسا کی طرف سے ان کی قدر افزائی ہوتی تھی میر حسن مصنف مثنوی سحرالبیان بھی فیض آباد میں رہے۔ انھوں نے وہاں کی رنگینیوں اور عیش نوازیوں کی حالت اپنی مثنویوں میں بیان کی ہے۔ ان کو فیض آباد پسند تھا اسی لئے جب لکھنؤ آئے تو ان کی زبان پر یہ اشعار تھے۔

جب آیا میں دیارِ لکھنؤ میں ۔۔۔ نہ دیکھا کچھ بہارِ لکھنؤ میں
نہ تھی معلوم مجھ کو یہ جدائی ۔۔۔ قضا پھر لکھنؤ میں کھینچ لائی
برا دن سر سے قسمت نے نہ ٹالا ۔۔۔ مجھے جنت سے جوں آدم نکالا

شجاع الدولہ نے ۱۷۷۵ء میں وفات پائی تو ان کے فرزند نواب آصف الدولہ ۱۷۷۵ء میں مسند آرائے سلطنت ہوئے۔ آصف الدولہ نے لکھنؤ کو دارالسلطنت بنایا اور اس کو آباد و پررونق بنانے میں پوری توجہ صرف کر دی۔ بڑی بڑی عظیم الشان عمارتیں بنوائیں۔ باغات لگوائے۔ لکھنؤ کی آبادی اور رونق بڑھنے لگی اور فیض آباد اجڑنے لگا۔ نواب آصف الدولہ بہت فیاض تھے۔ ان کی شہرت سُن کر دہلی کے بڑے

بڑے شعراء نے لکھنؤ کا رخ کیا۔ یہ زمانہ ایسا تھا کہ سارا ہندوستان ایک بحرانی دور سے گزر رہا تھا۔ ہر طرف طوائف الملوکی کا دور دورہ تھا۔ صرف اودھ کا خطہ بڑی حد تک پرامن تھا اور خاص کر لکھنؤ پر تو ملکی انقلابات کا اثر بالکل نہیں پڑا تھا۔ ہر طرف عیش و فارغ البالی تھی۔ نواب وزیر کے علاوہ امراء و رؤسا بھی شاعروں کے قدر دان تھے انکو گرانقدر انعامات و اعزاز ملتے تھے۔ اس لئے شاعروں میں بھی ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کا جذبہ عام تھا۔ آصف الدولہ خود شعر کہتے تھے۔ ان کا اردو دیوان موجود ہے۔ میر سوز سے اصلاح لیتے تھے۔[1]

یہ وہ زمانہ تھا کہ اردو شاعری کے درخشاں چاند تارے لکھنؤ میں جمع ہو گئے تھے۔ میر سوز۔ میر تقی میر۔ سودا[2]۔ تینوں آصف الدولہ کے دربار سے تعلق رکھتے تھے۔ انکے علاوہ میر حسن بھی تھے۔

۱۷۹۷ء میں آصف الدولہ نے وفات پائی تو وزیر علی تخت نشین ہوئے مگر ان کو انگریزوں کی مخالفت کے باعث جلد ہی سلطنت سے معزول ہونا پڑا۔ ان کے بعد نواب سعادت علیخاں حکمراں ہوئے وہ بھی انگریزوں کی ریشہ دوانیوں کے باعث پریشان رہے اور ان کا زیادہ وقت انگریزوں کو دو کروڑ روپیہ ادا کر کے اپنے غصب شدہ علاقے کو واپس لینے کی کوشش میں صرف ہوا اور جب روپیہ کا انتظام کر لیا تو خود سفر آخرت اختیار کیا۔ ۱۸۱۹ء میں انکی جگہ غازی الدین حیدر تخت سلطنت پر بیٹھے انھوں نے انگریزوں کے اشارہ پر دہلی کی کمزور مرکزی حکومت سے قطع تعلق کر لیا۔ اور نواب وزیر کے بجائے بادشاہ کا لقب اختیار کیا، ان کے زمانہ میں بھی لکھنؤ عیش و عشرت اور بے فکری کا

---

1۔ لکھنؤ کا دبستان شاعری صفحہ ۷۰ ۔ 2۔ سوز متوفی ۱۷۹۷ء میر تقی میر متوفی ۱۸۰۸ء ۔ سودا متوفی ۱۷۸۱ء تینوں نے لکھنؤ میں وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے۔

گہوارہ بنا رہا، شعر و شاعری کا چرچا ہر طرف تھا۔ اساتذہ کی معاصرانہ چشمکوں نے بڑی گرما گرمی پیدا کر رکھی تھی۔ نسیمؔ کی عمر اس زمانہ میں آٹھ نو سال کی تھی (غازی الدین کی تخت نشینی کے وقت) اس زمانہ میں لکھنوی شاعری اپنے پورے شباب پر تھی اور اس پر لکھنؤ کے عیش پرست ماحول کا پورا اثر نمایاں تھا۔ ۱۸۲۷ء میں غازی الدین حیدر نے وفات پائی تو نصیر الدین حیدر تخت نشین ہوئے۔ اس زمانہ میں انگریز پورے طور سے اودھ کی سلطنت پر اپنا اثر و اقتدار قائم کر چکے تھے۔ بادشاہ برائے نام اور بے اختیار سے ہو کر رہ گئے تھے۔ افواج اور محاصل پر ایسٹ انڈیا کمپنی کا قبضہ تھا۔ نصیر الدین حیدر نے ۱۸۴۲ء میں سفر آخرت اختیار کیا تو انکی جگہ محمد علی شاہ تخت نشین ہوئے۔ مگر ان کی عمر نے زیادہ وفا نہ کی، ان کے بعد امجد علیشاہ بادشاہ ہوئے۔ ۱۸۴۷ء میں ان کے انتقال کے بعد آخری بادشاہ، واجد علی شاہ اختر نے عنان حکومت سنبھالی اور ۱۸۵۶ء تک نہایت عیش و عشرت سے زندگی بسر کی لکھنؤ کی دلکشی اور رونق ان کے عہد میں بڑھ گئی تھی۔ لیکن گزشتہ حکمرانوں کی غفلت اور ناعاقبت اندیشی کا خمیازہ بھگتنے کا وقت آ چکا تھا۔ انگریزوں نے پورے ملک کو اپنے پنجۂ اقتدار میں دبا لیا۔ اودھ کی باگ ڈور بھی عرصہ سے انھیں کے ہاتھ میں تھی۔ ایسٹ انڈیا کمپنی نے واجد علی شاہ کو نہ صرف تخت سلطنت سے معزول کیا بلکہ ان کو کلکتہ میں نظر بند کر دیا۔ اس طرح اس سلطنت کا خاتمہ ہوا جس کے سایہ میں اردو شعر و شاعری پروان چڑھی۔ زبان و ادب نے ترقی کی۔

نسیمؔ کی ولادت نواب سعادت علی خاں کے عہد میں ہوئی۔ غازی الدین حیدر کی تخت نشینی کے وقت وہ آٹھ نو سال کے تھے۔ عمر کے ۱۶ سال اس عہد میں بسر کئے۔ نصیر الدین حیدر کے زمانہ میں مثنوی گلزار نسیم تصنیف کی اور ۱۸۴۲ء میں امجد علی شاہ کے تخت نشین ہونے کے چند دنوں بعد وفات پائی۔

## لکھنؤ اسکول شاعری کا رنگ اور نسیم لکھنوی

نواب آصف الدولہ کے عہد سے لکھنؤ جو علوم و فنون کا مرکز تو پہلے سے تھا۔ شعر و شاعری کا گہوارہ بھی بن گیا، ساتھ میں اس کی معاشرتی اور تمدنی حالت میں بھی تبدیلی ہوئی۔ ایرانی اور ہندوستانی تہذیب و تمدن کی آمیزش سے ایک نئی تہذیب نمایاں ہوئی۔ جس میں اسلامی تہذیب کی بھی برائے نام آمیزش تھی اور یہی لکھنوی تہذیب اپنی گوناگوں خصوصیات کے باعث مشہور ہوئی۔ اس جدید تہذیب و معاشرت کا اثر شاعری پر بھی پڑا۔ دلّی کی شاعری میں تصوف کو اہمیت حاصل تھی، سوز و گداز ایک اہم عنصر تھا لکھنؤ میں یہ دونوں اہم خصوصیات ختم ہو گئیں۔ حکمراں طبقہ اپنے عقائد کے پیش نظر تصوف سے بے تعلق تھا۔ عیش و عشرت کی فراوانی میں عشق حقیقی کا تصور مفقود اور عشق مجازی کا اثر عام ہو چکا تھا، محبوب مجازی کے ذکر کے ساتھ معاملہ بندی نے اہمیت حاصل کی۔ حسن و عشق کے مجازی لوازمات کی طرف توجہ بڑھی تو سطحیت کے ساتھ فحش اور عریانیت نے بھی جگہ پائی۔ نسائیت کو عروج حاصل ہوا۔ صنائع بدائع کی فراوانی ہوئی۔ خارجی مضامین کو نظم کرنا معیار قرار پایا اور داخلیت سے صرف نظر کیا گیا، اس طرح لکھنؤ کی شاعری نے یہ نیا رنگ اختیار کر کے۔ دہلی کے دبستان شاعری کی خصوصیات اور اعلیٰ اقدار کو نظر انداز کر دیا اور دونوں کے درمیان ایک حد فاصل قائم ہو گئی۔

یہ وہ زمانہ تھا کہ اردو شاعری کے درخشاں چاند تارے لکھنؤ میں جمع ہو گئے تھے میر سوز۔ میر تقی میر۔ سودا۔ میر حسن۔ انشاء۔ اور مصحفی سب ہی لکھنؤ چلے گئے تھے۔ انشاء نے دریائے لطافت میں لکھا ہے کہ "در لکھنؤ از سبب قرب تمام شاہ جہاں آبادیاں فصیح و غیر فصیح جمع شدہ اند و این شہر شاہ جہاں آباد شدہ است لکھنؤ نماندہ است"[1]

---

[1] دریائے لطافت صفحہ ۱۷

لیکن دہلی کے شعراء لکھنؤ آئے تو ان پر ماحول کا پورا اثر پڑا، اور دربار اودھ کے عیش پرستانہ ماحول نے بھی ان کو مجبور کیا تو ان کو لکھنوی رنگ اختیار کرنا پڑا۔ اور صوفیانہ جذبات اور پاکیزہ خیالات کی جگہ رندی و ہوسناکی نے لے لی۔ پھر جرأت اور انشاء نے دائرہ تہذیب سے بھی قدم آگے بڑھا دیا اور معاملہ بندی کی ابتدا کی اور اس نے سارے ماحول کو متاثر کیا۔ دہلی کے سنجیدہ شعراء اور اہل ذوق کو یہ رنگ ناگوار تھا مگر کرتے کیا؟۔ اس سے بھی زیادہ ستم یہ ہوا کہ سعادت یار خاں رنگین نے ریختی پر توجہ صرف کی یعنی عورتوں کی زبان میں اظہار جذبات کا سلسلہ شروع کیا اور ایک پورا دیوان مرتب کر دیا۔ انشاء نے اس صنف کو اور ترقی دی اور پھر جان صاحب نے اسکو درجۂ کمال تک پہونچا دیا۔ اسی ریختی کا اثر تھا کہ لکھنوی شعراء نے معشوق کے اعضا کے علاوہ، سرمہ، مسی، کاجل، دوپٹہ اور پازیب وغیرہ کا ذکر بھی اشعار میں شروع کر دیا۔ اس دور میں مصحفی بڑے مہذب و ثقہ شاعر تھے مگر ان کے کلام پر بھی اس کا اثر پڑا۔ اور اس طرح کے شعر کہنے لگے۔

جب تو نے جمائی تھی پھڑی مسی کی کافر    واللہ اسی دن مرا ایمان گیا تھا[۱]

---

عشق اس ناف کا نہیں اچھا    ڈوبتی ہے بھنور میں جا کر ناؤ

غرض یہ رنگ بڑھتا رہا اور آتش و ناسخ کے دور میں پورے شباب پر پہونچا، اور اسی زمانہ سے لکھنؤ اور دلی کے دبستان شاعری الگ الگ بن گئے۔

اس دور میں لکھنؤ کی معاشرت اور تمدن کے زیر اثر شاعری نے جو رنگ اختیار کر لیا تھا ان کا اندازہ مندرجہ ذیل اشعار سے لگایا جا سکتا ہے۔

کسی کے محرمِ آبِ رواں کی یاد آئی ٭ حباب کے جو برابر کوئی حباب آیا (آتش)

---

[۱] شعر الہند صفحہ ۷۵

جلد رنگ اے دیدۂ خونبار اب تارِ نگاہ — ہے محرم، اس پری پیکر کو ناڑا چاہیے
(ناسخ)

---

یہی کہہ کے رند روتا ہوں — آنکھیں پھوٹیں رلا دیا کس نے
(رند)

---

بوسہ بازی سے میری ہوتی ہے ایذا انکو — منھ چھپاتے ہیں جو ہوتے ہیں مہاسے پیدا
(آتش)

---

شکم صاف کے قریں ہے کمر — یا ہے مخمل یہ خواب مخمل کا
(ناسخ)

---

وصل کی شب پلنگ کے اوپر — مثل چیتے کے وہ مچلتے تھے
(خلیل)

---

منھ گال پہ رکھنے سے خفا ہوتے ہیں ناحق — مس کرنے سے قرآں کی فضیلت نہیں جاتی
(خلیل)

---

دلا سوتے میں قند لب کے خاطر خواہ بوسے لے — مثل مشہور ہے دنیا میں گڑ میٹھا ہے چوری کا
(حسن علی اثر)

---

چومتا ہوں لب شیریں وہ خفا ہوتا ہے — کیا شکر رنجی جاناں میں مزا ہوتا ہے
(وزیر)

---

## لکھنؤ اور دہلی کے شعرا میں کشمکش اور گلزار نسیم کی تصنیف

آصف الدولہ کے زمانہ سے دہلی اور لکھنؤ کی شاعری میں کشمکش نمایاں ہو گئی تھی۔ دہلی کے شعراء لکھنؤ آئے مگر احساس برتری کے ساتھ۔ لیکن لکھنوی شعرا نے ان کی برتری کو تسلیم نہیں کیا اور وہ ان سے نفرت کو چھپا نہ سکے پھر جب اودھ آزاد ہو گیا اور دہلی سے برائے نام تعلق بھی توڑ لیا تو دلی کی روایات کو لکھنؤ میں عام

طور سے ٹھکرایا جانے لگا۔ اور شعراء میں ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی کوششیں جاری رہیں اس کشمکش نے اردو ادب کو بہت فائدہ پہونچایا۔ اور اس کے نتیجہ میں اردو کو سحر البیان اور گلزار نسیم جیسی، شاہ کار، مثنویاں مل گئیں۔ میر حسن۔ دہلوی تھے انھوں نے سحر البیان لکھ کر شہرت عام حاصل کی اور اسی مثنوی کی شہرت نے لکھنؤ کے نوجوان شاعر دیا شنکر نسیم کو اس پر آمادہ کیا کہ وہ اس کے مقابل گلزار نسیم پیش کر کے بقائے دوام کی سند حاصل کریں۔ لکھنؤ اور دہلی کی اسی ادبی کشمکش کا اثر تھا کہ رجب علی بیگ کی مشہور کتاب فسانۂ عجائب کے جواب میں مرزا غالب کے شاگرد سخن دہلوی نے "سروش سخن" لکھی پھر یہ جواب الجواب کا سلسلہ عرصہ تک جاری رہا جس کی بدولت، فسانۂ دلپذیر فسانۂ دلفریب، اور فسانۂ عبرت اور متعدد اور اچھی نثری کتابیں وجود میں آئیں۔

نسیم نے جس عیش پرست ماحول میں آنکھیں کھولیں اس سے متاثر ہونا ضروری تھا اور اس تاثر کی جھلک گلزار نسیم میں نمایاں نظر آتی ہے۔ نسیم نے ایک طرف اپنے ماحول کی عکاسی کی ہے اور دوسری طرف دہلی والوں کا مقابلہ بھی مقصود تھا تاکہ ان کو لکھنؤ کے رنگین و پر تکلف انداز بیان دکھا کر اپنی برتری ثابت کریں بلکہ یہ کہنا بجا ہوگا کہ وہ اپنے دور کے معاشرے کے زیر اثر لکھنؤ کے پر تکلف اور رنگین انداز میں ایک داستان لکھ کر اپنا زور کمال دکھانا اور خراج تحسین حاصل کرنا چاہتے تھے۔

یہ دلّی اور لکھنؤ کا اختلاف کہیئے یا رقابت مگر اسی کا نتیجہ تھا کہ مثنوی گلزار نسیم پر ایک زبردست ادبی معرکہ آرائی ہوئی اور اس معرکہ میں ذاتیات پر حملے بھی ہوئے اور بعض مذہبی امور درمیان میں آئے جس کو کسی طرح بجا نہیں کہا جا سکتا نہ کسی حیثیت سے مفید، لیکن یہ ماننا پڑتا ہے کہ اس ادبی بحث سے زبان و ادب کو بہت فوائد حاصل ہوئے الفاظ محاورات کی پیچیدگیاں دور ہو گئیں۔ اس کے علاوہ دونوں مثنویوں کی خصوصیات اور ان کی خوبیاں اور خامیاں واضح ہو گئیں۔

# نسیمؔ کے حالاتِ زندگی

# اور

# شاعری کا اجمالی جائزہ

**نسیمؔ لکھنوی** نام - پنڈت دیا شنکر - تخلص نسیمؔ - باپ کا نام "پنڈت گنگا پرشاد کول - آبائی وطن کشمیر تھا نسیمؔ ۱۸۱۱ء میں بمقام لکھنؤ پیدا ہوئے لکھنؤ کی ادب پرور و علم نواز فضا میں تعلیم و تربیت حاصل کی۔ اس زمانہ کے رواج اور ضرورت کے پیش نظر فارسی اور اردو کی تعلیم کو اپنایا اور دونوں زبانوں میں مہارت پیدا کر لی۔ چکبستؔ نے لکھا ہے کہ

"بزرگوں سے سُنا جاتا ہے کہ وجاہت جس کے لئے عموماً اہلِ خطہ (خطۂ کشمیر) مشہور ہیں آپ کا حصہ نہ تھی" پستہ قامت، گندمی رنگ، سیہ چشم اور چھریرے بدن کے آدمی تھے، سلسلۂ معاش یہ تھا کہ شاہی فوج میں وکیل تھے۔ جیسا کہ اس زمانہ کا دستور تھا اردو فارسی کی تعلیم عالمِ صغر سنی میں پائی[1]

نسیمؔ نے جس دور میں آنکھیں کھولیں وہ لکھنؤ اسکول کا دورِ عروج تھا۔ ہر طرف

---

[1] دیباچہ گلزارِ نسیم از چکبست۔

شعر و سخن کے چرچے تھے۔ مشاعروں کا رواج عام تھا۔ آتش اور ناسخ جیسے بلند پایہ اساتذہ فن لکھنؤ کی مسند شعر و ادب پر جلوہ گر تھے۔ نسیم کو شاعری کا ذوق طالب علمی کے زمانہ سے پیدا ہو چکا تھا۔ فارسی اور اردو اساتذہ کے کلام کا ذوق و شوق سے مطالعہ کرتے رہے۔ اور خود بھی شعر کہنے لگے لکھنؤ کی سخن پرور فضا ان کے سمند ذوق کے لئے تازیانہ ثابت ہوئی۔ مشاعروں میں شرکت کرنے لگے۔ بیس برس کی عمر میں ان کا شمار لکھنؤ کے شعراء میں ہونے لگا تھا۔ اس وقت خواجہ حیدر علی آتش کی شہرت اور شاعرانہ عظمت کا ڈنکا بج رہا تھا۔ نسیم کو ان کے کلام نے متاثر کیا اور انھیں کی شاگردی اختیار کر لی۔ آتش نے اس ہونہار شاگرد کا ذوق ذہانت دیکھ کر فکر و فن کی طرف مناسب رہنمائی کی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت جلد آتش کے ممتاز تلامذہ کی صف اول میں شمار ہونے لگے۔ فطری طور سے ذہین و حاضر جواب تھے اس لئے محفلوں پر چھا جاتے تھے۔

ابتدا میں نسیم کی ساری توجہ غزل کی طرف رہی۔ رنگ تغزل میں وہ اپنے استاد آتش جیسی۔ گرمی نہ پیدا کر سکے۔ بلکہ بقول چکبست غزل میں ناسخ کی پیروی کی انکی غزلوں میں دنیا کی بے ثباتی، زندگی کی ناپائداری کے متعلق مضامین زیادہ ہیں۔

ایک غزل گو شاعر کی حیثیت سے وہ آتش کے اکثر شاگردوں کے ہم پلہ نظر آتے ہیں تاہم ان کو اس صنف میں کچھ زیادہ شہرت نہ حاصل ہو سکی اور خود انھوں نے بھی غزل کے بجائے مثنوی کی طرف توجہ کی۔ جس کی بدولت ان کو شہرت دوام میسر ہوئی۔ نسیم کا دیوان بہت مختصر ہے۔ ان کا بہت سا کلام تلف ہو گیا۔ کیونکہ وہ خود کبھی اپنی غزلیں احتیاط سے نہیں رکھتے تھے نہ انکے ضائع ہونے کا غم کرتے تھے انکا کہنا تھا کہ بڑے بڑے اساتذہ کے دیوان موجود ہیں اگر میں ان سے بڑھ کر دیوان پیش کر سکوں تو حفاظت بھی کروں اور ان اساتذہ سے

سے اچھی غزلیں کہنا میرے لئے مشکل ہے۔ اگر معمولی دیوان مرتب ہو بھی گیا تو اس سے کوئی عزت و شہرت نہیں حاصل ہو سکتی۔ ان کا قول تھا کہ میرا نام اگر باقی رہے گا تو میری مثنوی کی بدولت۔

نسیم کا دیوان ان کی وفات کے بہت دنوں بعد شائع ہوا۔ چکبست کا خیال ہے کہ اس میں الحاقی کلام بھی ہے جو لوگوں نے شامل کر دیا۔ اور نسیم کی بہت سی غزلیں اس میں موجود نہیں ہیں۔

نسیم کی غزلیات دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ ان کے یہاں اختصار، معنی آفرینی، برجستگی اور روانی اچھی خاصی موجود ہے ان کے رنگ تغزل کا اندازہ کرنے کے لئے چند اشعار پیش کئے جاتے ہیں۔ لکھنؤ کی صاف سادہ اور شگفتہ زبان میں کتنے پر اثر اشعار ہیں۔

جب نہ جیتے جی مرے کام آئے گی — کیا یہ دنیا عاقبت بخشائے گی
جب ملے دو دل خجل پھر کون ہے — بیٹھ جاؤ خود حیا اٹھ جائے گی
گر یہی ہے اس گلستاں کی ہوا — شاخ گل اک روز جھونکا کھائے گی
جاں نکل جائیگی تن سے اے نسیم — گل کو بوئے گل ہوا بتلائے گی

---

گل ہوا کوئی چراغ سحری اے بلبل — ہاتھ ملتی ہوئی پتوں سے صبا آتی ہے
جسقدر وصل بتاں کا تمھیں رہتا ہے خیال — اے نسیم اتنی کبھی یاد خدا آتی ہے

---

اے مرغ دل تو شاخ نشیمن سے گر پڑا — حیف آشیاں بلند ہے پرواز پست ہے
تھے محو زلف دیدۂ تر دل بھی آپھنسا — مچھلی کو کیا خبر تھی کہ پانی میں شست ہے

---

فائدہ عرض مدعا کر کے بات بھی کھوئی التجا کر کے
لائے اس بت کو التجا کر کے کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے

---

زنجیرِ جنوں کڑی نہ پڑ جائے دیوانے کا پاؤں درمیاں ہے
ذرّے کا بھی چمکے گا ستارا قائم جو زمین و آسماں ہے
جو داغ کہ مہر ہے فلک پر دل میں مرے اب تلک نہاں ہے
کس سوچ میں ہو نسیم بولو آنکھیں تو ملاؤ دل کہاں ہے

---

کسی کے دل سے نہ یارب کوئی خراب گرے
نہ شیشہ طاق سے نے شیشہ سے شراب گرے
کہوں جو اپنی میں افتاد بزمِ ساقی میں
سبو سے بادہ گرے سیخ سے کباب گرے
جو دن کو نکلو تو خورشید گر دیں گھومے
چلو جو شب کو تو قدموں پہ ماہتاب گرے

---

صبر رخصت ہو تو جانے دیجئے بے قراری آئے تو ٹھہرائیے
دل میں ہے دکھلائیے تاثیر عشق ٹھنڈی سانسوں سے اسے گرمائیے

---

بتوں کے قہر سے ہم کو مقامِ یاس نہیں
امیدِ رحمتِ پروردگار باقی ہے

---

حق تیرے آب و دانہ کا صیاد | جاؤں گا دام دام ادا کر کے

---

کیوں خفا رشکِ حور ہوتا ہے | آدمی سے قصور ہوتا ہے
خاکساری وہ ہے کہ ذروں پر | روز باران نور ہوتا ہے

---

مذکورہ بالا چند اشعار سے بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ تسنیم آتش کے شاگردوں میں ایک امتیازی حیثیت رکھتے تھے اور تغزل کو ترک کر کے مثنوی کی طرف توجہ کرنے سے قبل جو غزلیں انھوں نے لکھیں ان میں سے اکثر نہایت اچھی ہیں۔
تسنیم کا دیوان صحت و تحقیق کے ساتھ شائع ہو جائے تو ایک بڑی کمی پوری ہو جائے۔

**عام حالات اخلاق و عادات** تسنیم لکھنوی تہذیب کا نمونہ تھے۔ بڑے ظریف و بذلہ سنج تھے۔ ذہن و ذکاوت طبع میں مشہور تھے۔ حاضر جوابی کے باعث محفلوں پر چھا جاتے تھے یہ وہ زمانہ تھا جب آتش و ناسخ اور ان کے تلامذہ نے لکھنؤ کی ادبی فضا کو باغ و بہار بنا رکھا تھا۔ خواجہ وزیر، رند، صبا، خلیل کی شہرت عروج پر تھی۔ دوسری طرف میر انیس اور مرزا دبیر مرثیہ گوئی کو زمین سے آسمان پر پہونچا رہے تھے ایسے ماحول میں تسنیم کا ابھرنا اور مقبول ہونا۔ ان کی ذہانت و طباعی اور فطری خوش اخلاقی ہی کی بدولت تھا انھوں نے بڑے بڑے اساتذہ فن کی موجودگی میں اپنی شوخیٔ طبع اور برجستہ گوئی کا مظاہرہ کیا۔
ایک مشاعرہ میں جہاں آتش بھی موجود تھے تسنیم نے یہ مطلع پڑھا۔

منت دوا کسی کی نہ اصلا اٹھائیے | مرجائیے نہ نازِ مسیحا اٹھائیے

آتش نے بے حد تعریف کی اور کہا کہ خود مری غزل کا یہ مطلع اس کے

گردہے۔

جاں بخش لب کے عشق میں ایذا اٹھائیے
بیمار ہو کے ناز مسیحا اُٹھائیے

ایک بار شیخ امام بخش ناسخ نے ایک مشاعرہ میں ان کی آزمائش کی۔ ناسخ نے نسیم سے کہا پنڈت جی میں نے ایک مصرع کہا ہے اور دوسرا انہیں سوجھتا کہ شعر پورا ہو جائے۔ نسیم نے جواب دیا وہ مصرع پڑھئے ناسخ نے پڑھا ؂

"شیخ نے مسجد بنا مسمار بتخانہ کیا"

جیسے ہی ناسخ کی زبان سے یہ مصرع ادا ہوا چند لمحوں میں نسیم نے برجستہ کہا ؂

"تب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ کیا"

ساری محفل پھڑک اٹھی۔ شیخ نے نسیم پہ مذہبی چوٹ کی تھی لیکن انکو منھ کی کھانی پڑی۔

ایک بار اودھ کے نواب امجد علی شاہ کی محفل رقص وسرود میں ایک طوائف نے نسیم کی ایک غزل گا کر سنائی جس کا مطلع[۱] ہے۔

جب نہ جیتے جی مرے کام آئے گی
کیا یہ دنیا عاقبت بخشائے گی

اور جب طوائف نے مقطع پڑھا

جاں نکل جائیگی تن سے اے نسیم
گل کو بوئے گل ہوا بتلائے گی

تو امجد علی شاہ پر بڑا اثر ہوا اور انہوں نے بہت پسندیدگی کا اظہار کیا اور ساتھ ہی دریافت کیا کہ یہ انہی نسیم کی غزل ہے جس نے گلزار نسیم لکھی ہے۔ تو ان کو بتایا گیا کہ وہی نسیم ہے۔ بادشاہ نے ان کو دربار میں طلب کرنے کا حکم دیا لیکن کسی حاسد صاحب نے کہدیا کہ ان کا انتقال ہو گیا۔ حالانکہ نسیم اسوقت تک زندہ تھے۔

ایک بار کسی مشاعرہ میں ایک شاعر نے مطلع پڑھا جس کا پہلا مصرع بہت معمولی

اور دوسرا مصرع یہ تھا

ع "جانبِ ظلمات ہرگز آفتاب آتا نہیں"

نسیم بیساختہ کہہ اُٹھے کہ دوسرا مصرع تو خوب ہے مگر پہلا ٹھیک نہیں صاحب شعر نے غصّہ میں جھلا کر جواب دیا کہ اچھا اس سے بہتر آپ کہدیجئے۔ نسیم نے برجستہ پہلا مصرع موزوں کر کے شعر کی شان دوبالا کر دی۔

تیرہ دل کی بزم میں جام شراب آتا نہیں
جانب ظلمات ہرگز آفتاب آتا نہیں

جس پر ہر طرف سے نسیم کو داد ملی اور ساری محفل وجد کرنے لگی۔

ایک روز استاد آتش کے مکان پر ان کے نامور شاگردوں کا اجتماع تھا جن میں رند، صبا، خلیل خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔ نسیم بھی موجود تھے۔ صبح کا سہانا وقت، برسات کا موسم اور مینھ برس رہا تھا۔ ایسے پرکیف موسم سے لطف اندوز ہوتے ہوتے سب شاگردوں نے آتش سے فرمائش کی کہ اسوقت ایک غزل کہہ ڈالیے اگرچہ آتش کا دل بجھا سا تھا مگر شاگردوں کی فرمائش نہ ٹال سکے۔ اسی وقت غزل کہنا شروع کر دی اور شاگردوں کو حکم دیا لکھتے جاؤ۔ اس غزل کا مطلع ہے۔

دہن پر ہیں انکے گماں کیسے کیسے کلام آتے ہیں درمیاں کیسے کیسے

نسیم نے وہیں بیٹھے بیٹھے استاد کی غزل پر تخمیس کرنا شروع کر دی۔ جتنی دیر میں استاد شعر سوچتے اور لکھواتے تھے اتنی دیر میں یہ ان کے پہلے شعر پر تین مصرعے لگا لیتے تھے جب آتش نے غزل ختم کی تو نسیم نے عرض کیا استاد آپ کی غزل پوری ہو گئی۔ اور میں نے اس غزل کی تخمیس مکمل کر لی۔ اور اسی وقت سنائی تو استاد کے ساتھ سب شاگرد بھی حیران رہ گئے۔ تخمیس کے دو بند درج ذیل ہیں۔

نہ خونی کفن ہے نہ گھائل ہوئے ہیں نہ زخمی بدن ہے نہ بسمل ہوئے ہیں

لہو جل کے کشتوں میں داخل ہوئے ہیں　　تمھارے شہیدوں میں شامل ہوئے ہیں

گل و لالہ و ارغواں کیسے کیسے

کوئی جانتا ہے کسی کو خبر ہے　　کہ پردے میں کون اے صنم جلوہ گر ہے
کہیں کچھ خیال اور کہیں کچھ نظر ہے　　دل و دیدۂ اہل عالم میں گھر ہے

تمھارے لئے ہیں مکاں کیسے کیسے

ایک بار دہلی کے بعض شعراء نے تین مصرعے بطور امتحان لکھنؤ بھیجے تھے کہ ان پر لکھنوی شعراء مصرعے لگائیں۔ وہ تینوں مصرعے درج ذیل ہیں اور ان پر شعرائے لکھنؤ نے جو مصرعے لگائے وہ بھی لکھے جاتے ہیں ان میں نسیمؔ بھی شامل تھے۔

دہلوی شعراء کے مصرعے

۱۔ ناتواں ہوں کفن بھی ہو ہلکا۔

۲۔ اس لئے قبر میں رکھا انھیں زنجیر سمیت

۳۔ من می ارودم بہ کعبہ و دل می رود بہ دیر

پہلے مصرع پر استاد ناسخؔ نے مصرع لگا کر شعر مکمل کر دیا۔

ڈالدو سایہ اپنے آنچل کا　　ناتواں ہوں کفن بھی ہو ہلکا

دوسرے پر استاد آتشؔ نے مصرع لگایا

حشر میں حشر نہ برپا کریں یہ دیوانے　　اسلئے قبر میں رکھا انھیں زنجیر سمیت

اور تیسرے فارسی مصرع کو نسیمؔ نے اس طرح بلند پایہ شعر بنایا۔

دارم ز دین و کفر بہر یک قدم دو دیر　　من می ارودم بہ کعبہ و دل میرود بہ دیر[1]

اس واقعہ کی اصلیت جو کچھ بھی ہو بہر حال اس سے نسیم کی ذہانت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس قسم کے اور بہت سے واقعات بھی تذکرہ نگاروں نے لکھے ہیں چکبست

---

[1] ماخوذ از مقدمہ گلزار نسیم مرتبہ چکبست

نے اپنے بزرگوں اور نسیم کے خاندان کے سن رسیدہ لوگوں سے بعض باتیں معلوم کرکے لکھی ہیں جن کی تفصیلات ان کے مضمون سے معلوم ہوں گی۔

اردو زبان و ادب کی یہ بڑی بدقسمتی ہے کہ ایک ایسا ہونہار شاعر اور مثنوی گلزار نسیم جیسے شاہ کار کا مصنف صرف ۳۲ سال کی عمر میں اچانک ہیضہ میں مبتلا ہو کر ۱۸۴۳ء میں اس دنیا سے چل بسا۔"

چکبست نے لکھا ہے کہ مرنے سے دو تین گھنٹہ قبل نسیم نے یہ شعر کہا تھا جسکو ان کا آخری شعر کہنا چاہیئے۔

پہونچی نہ راحت ہم سے کسی کو بلکہ اذیت کوش ہوئے
جان پڑی تب بار شکم تھے مر کے وبال دوش ہوئے

**مثنوی گلزار نسیم** نسیم کی شہرت اور شاعرانہ عظمت کا زندہ جاوید کارنامہ مثنوی گلزار نسیم ہے۔ اس کے متعلق چکبست کا یہ کہنا بجا ہے کہ نسیم کو بھی شہرت عام کا خلعت نصیب ہوا اور بقائے دوام کے دربار میں میر حسن کے برابر کرسی ملی" یہ حقیقت ہے کہ یہ مثنوی اردو ادب و شاعری کے خزانہ میں بیش قیمت اضافہ ہے۔ مثنوی گلزار نسیم نازک خیالی اور معنی آفرینی، تناسب لفظی، بندشوں کی چستی اور نازک استعارات کا مرقع ہے۔

جس زمانہ میں نسیم نے یہ مثنوی تصنیف کی اس وقت میر حسن کی مثنوی سحر البیان کی شہرت عام تھی اور لوگ اسکو ذوق و شوق سے پڑھتے تھے کیونکہ سحر البیان میر حسن کا وہ شاہکار ہے جس سے انکی شہرت قائم ہے انھوں نے مناظر قدرت کی مصوری اور انسانی جذبات کی نقاشی کو درجۂ کمال تک پہونچا دیا ہے۔ زبان صاف و سادہ استعمال کی جس کی بدولت اسکو قبول عام حاصل ہوا۔ اہل تحقیق اور تذکرہ نگاروں کا عام خیال یہ ہے کہ نسیم نے اپنی مثنوی میر حسن کی مثنوی کی شہرت سے متاثر ہو کر لکھی چکبست نے گلزار

میں بھی اسی طرف اشارہ کیا ہے۔ اس سلسلہ میں منشی امیر احمد علوی کا یہ قول بھی پیش نظر رکھنا چاہیئے" کہ

"میر حسن نے مناظر کی مصوری اور جذبات کی نقاشی میں کمال دکھایا۔ لیکن داستان ان کی طبع زاد تھی" جس جگہ جیسی ضرورت ہوئی قصہ کو توڑ مروڑ لیا۔۔۔۔ نسیم دوسرے کی لکھی ہوئی روداد زمان باستانی کے پابند تھے اور اس میں ترمیم و تحریف کی گنجائش نہ تھی[۱]۔"

نسیم نے گلزار نسیم کو پچیس برس کی عمر میں مکمل کر لیا اور اس بات کا پورا خیال رکھا کہ ان کا اسلوب بیان کہیں بھی مثنوی سحر البیان سے مشابہ نہ ہو اور ایسی خصوصیات پیدا ہو جائیں جو میر حسن کے مقابلہ میں زیادہ نمایاں اور مؤثر ہوں۔ اسی لئے انھوں نے اپنی ذہانت سے ایک نئی روش اور نیا اسلوب اختیار کیا۔ اور اشعار کی ترکیب اور ترصیع میں ایسی قدرت پیدا کی جس کا جواب ان کے بعد کوئی مثنوی نگار پیش نہ کر سکا۔

آتش سے اصلاح

جب نسیم نے اپنی مثنوی مکمل کر لی جو کئی ہزار شعر پر مشتمل تھی تو اصلاح کے لئے اپنے استاد آتش کے پاس گئے انھوں نے اتنی ضخیم مثنوی دیکھ کر برجستہ کہا کہ " اتنی بڑی مثنوی کون پڑھے گا۔ یا تم پڑھو گے کہ تم نے تصنیف کی ہے یا میں اصلاح کے خیال سے ایک بار دیکھ جاؤں گا۔ اس بات کا نسیم کے دل پر اثر ہوا اور مثنوی واپس لے آئے اس پر نظر ثانی کی بھرتی کے اشعار نکال ڈالے جہاں تک ممکن ہوا۔ طویل مطالب کو اختصار کا جامہ پہنایا اور اتنی کانٹ چھانٹ کی کہ صرف ڈیڑھ ہزار اشعار رہ گئے۔ اب اسکو آتش کی

[۱] شذرات از امیر احمد علوی مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۷۴

خدمت میں پیش کیا انہوں نے بہت پسند کی اور جا بجا کچھ اشعار پر اصلاحیں بھی کیں مگر ان کی اکثر اصلاحیں نسیمؔ کو پسند نہیں آئیں اس لئے اپنے کہے ہوئے اشعار کو اصلی حالت میں رہنے دیا۔ آتشؔ کی سرسری نظر ثانی کے بعد نسیمؔ نے یہ مثنوی لکھنؤ کے ایک ایسے مشاعرہ میں پڑھی جہاں لکھنؤ کے بلند پایہ شعراء موجود تھے، ہر طرف سے تحسین و آفریں کی بارش ہوئی اور حاسدوں کے رنگ فق ہو گئے۔ جا بجا اس مثنوی کا چرچا ہوا۔ لوگ ذوق و شوق سے اس کے اشعار پڑھنے لگے، کچھ عرصہ بعد یہ مثنوی طبع ہو کر شائع ہوئی، اس کے ایک سال بعد نسیمؔ نے وفات پائی۔

جس طرح مثنوی سحر البیان پر مثنوی کے قدیم رنگ کا خاتمہ ہو گیا تھا۔ اسی طرح گلزار نسیم نے جدید رنگ میں داد کمال دی ہے۔ نسیمؔ کے بعد اردو میں اس پایہ اور اس رنگ کی کسی مثنوی کا اضافہ نہیں ہوا۔

**گلزار نسیم کی بحر** علم عروض کے اعتبار سے مثنوی کے لئے اردو فارسی میں سات بحریں مخصوص ہیں۔ ان میں سے ایک بحر ہزج بھی ہے، بحر ہزج سالم کے ارکان یہ ہیں۔

مَفَاعِیلُنْ، مَفَاعِیلُنْ، مَفَاعِیلُنْ، مَفَاعِیلُنْ۔ آٹھ بار۔ اس بحر میں زحافات کے عمل سے تغیر ہوا۔ تین زحافات، خرب، قبض اور حذف داخل ہوئے۔ خرب نے مفاعیلن کو مفعول بنا دیا اور قبض نے مفاعیلن کو مفاعلن کر دیا اسی طرح حذف کے عمل سے مفاعیلن تبدیل ہو کر فعولن ہوا۔ اب یہ بحر ہزج مسدس، اخرب مقبوض محذوف ہو گئی جس کا وزن ہوا، مفعول، مفاعلن۔ فعولن۔ مثنوی گلزار نسیم اسی بحر میں ہے مثال کے لئے یہ شعر کافی ہے۔

شبنم کے سوا چھڑانے والا	اوپر کا تھا کون آنے والا

## قصۂ گُل بکاؤلی

گلزار نسیم میں گل بکاؤلی کا مشہور قصہ نظم کیا گیا ہے۔ پہلے ۱۷۲۲ء میں اس کو عزت اللہ بنگالی نے فارسی میں لکھا تھا۔ اسی قصہ کو 'مثنوی رفعت' کے نام سے نظم کیا گیا۔ پھر فرحت نے اس کو مثنوی فرحت کے نام سے نظم کیا جو غالباً عظیم آباد کے رہنے والے اور راسخ عظیم آبادی کے شاگرد تھے[1]۔

ان کے علاوہ متعدد اور شعراء نے اس قصہ کو مثنوی کا جامہ پہنایا۔ ان میں مثنوی گل گشت یا خیابان ریحان (اردو) کو خاصی اہمیت حاصل ہے۔ اردو میں اس قصہ کو عزت اللہ بنگالی کے فارسی نسخے سے ۱۸۰۳ء میں نہال چند لاہوری نے ترجمہ کیا۔ یہ کام فورٹ ولیم کالج میں جان گل کرائسٹ کی زیر نگرانی ہوا۔ اسکی دوسری اشاعت کے وقت شیر علی افسوس نے نظر ثانی کی پہلی بار یہ کتاب کلکتہ سے ۱۸۰۴ء میں شائع ہوئی تھی[2]۔

ڈاکٹر گوپی چند نارنگ نے لکھا ہے کہ

> مثنوی گلزار نسیم از دیا شنکر نسیم ۱۲۵۴ھ۔ نسیم کے ماخذ ریحان کی اردو مثنوی اور رفعت کی فارسی مثنوی ہیں[3]۔

لیکن ایک دوسرے محقق خان رشید نے لکھا ہے کہ۔

> گلزار نسیم میں جس داستان کو نظم کیا گیا ہے وہ ایک مشہور قصہ ہے جسے عزت اللہ بنگالی نے ۱۱۳۴ھ (۱۷۲۲ء) میں فارسی میں لکھا تھا اور ۱۲۱۷ھ (۱۸۰۳ء) میں نہال چند نے مذہب عشق کے نام سے اردو میں اس کا ترجمہ کیا اور یہی ترجمہ دراصل گلزار نسیم کی اصل ہے[4]۔

---

[1] ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں از نارنگ صفحہ ۲۲۳ [2] ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں از نارنگ صفحہ ۲۲۴ [3] ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں از نارنگ صفحہ ۲۲۴

[4] اردو کی تین مثنویاں صفحہ ۱۷، ۱۵۸ مطبوعہ اردو اکیڈیمی سندھ مولف خان رشید

اس کے بعد انھوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ

"جیسا کہ کہا جا چکا ہے۔ نسیم نے اصل کے مطابق نظم کیا ہے۔ اور اس کا ماخذ نہال چند کا قصہ مذہب عشق ہے۔ دونوں میں مماثلت ملاحظہ ہو۔ مذہب عشق میں قصہ کا آغاز یوں ہوتا ہے۔"

کہتے ہیں کہ پورب کے شہر یاروں میں سے کسی شہر کا ایک بادشاہ تھا۔ زین الملوک نام۔ جمال اس کا جیسے ماہ منیر اور عدل و انصاف اور شجاعت میں بے نظیر۔ اس کے چار بیٹے تھے۔ ہر ایک علم و فضل میں علامہ زماں اور جواں مردی میں رستم دوراں۔ خدا کی قدرت کاملہ سے ایک اور بیٹا آفتاب کی طرح جہان کا روشن کرنے والا اور چودھویں رات کی طرح اندھیرے کا دور کرنے والا پیدا ہوا۔

نسیم نے اسے بجنسہٖ نظم کرنے کی کامیاب کوشش کی ہے۔

پورب میں تھا ایک شہنشاہ — سلطان زین الملوک ذیجاہ
لشکر کش و تاجدار تھا وہ — دشمن کُش و شہر یار تھا وہ
خالق نے دیے تھے چار فرزند — دانا، عاقل، ذکی، خردمند
نقشا اک اور نے جمایا — پس ماندہ کا پیش خیمہ آیا
امید کے نخل نے دیا بار — خورشید حمل ہوا نمودار[1]

قصہ گل بکاؤلی کی اصل کے بارے میں بھی اختلاف ہے۔ اور اس کی پوری حقیقت واضح نہیں ہوتی۔ اس سلسلہ میں ڈاکٹر نارنگ کی تحقیق حسب ذیل ہے۔

جہاں تک ہمیں معلوم ہوا ہے اس قصے کا تعلق ہندوستان کی کسی مذہبی قومی یا عوامی روایت سے نہیں ہے۔ نہ ہی یہ کسی سنسکرت کتاب سے

---

[1] اردو کی تین مثنویاں صفحہ ۱۵۹ مطبوعہ اردو اکیڈمی سندھ۔ مولف خان رشید

ماخوذ ہے۔ اس قصے کو کلیتاً ایرانی بھی نہیں کہہ سکتے۔ کیونکہ اس کے قصے میں ہندوستانی لوک کہانیوں سے ملتے جلتے واقعات پیش کئے گئے ہیں در اصل یہ مخلوط قصہ ہے جس کی تشکیل قصے کہانیوں کی ملی جلی ہند ایرانی روایتوں سے ہوئی ہے۔[1]

لیکن اصغر گونڈوی نے یادگار نسیم میں اس قصے کو ہندستانی بتایا ہے۔ ان کی تائید بعض دوسرے محققوں نے بھی کی ہے جیسے پروفیسر عبد القادر سروری نے اردو مثنویوں کے ارتقا میں اس کو ہندستانی الاصل ظاہر کیا ہے۔ لیکن اردو کی تین مثنویاں کے مؤلف نے لکھا ہے کہ "

بہر حال مثنوی گلزار نسیم میں ہندو معاشرے اور ہندستانی فضا کا پورا خیال رکھا گیا ہے اور مسلمانوں کے ساتھ ہندو عقائد کی جھلکیاں بھی ملتی ہیں تاہم دونوں جگہ عقائد کا ذکر رسمی ہے ..... نسیم نے نہ اسلام کی برتری ثابت کی نہ ہندو دھرم کی اس لئے کہ لکھنؤ کے معاشرے میں مذہب کی حیثیت ثانوی ہو کر رہ گئی تھی اور اس کی جگہ معاشرتی یگانگت لے چکی تھی۔[2]

اس سے نارنگ صاحب کے خیال کی تائید ہوتی ہے۔ کیونکہ اصل قصہ تو راجہ اندر کی مداخلت سے پہلے ختم ہو جاتا ہے اور وہاں تک الف لیلی کے قصوں کا سا رنگ ہے جو اسلامی رنگ کی نمائندگی کرتے ہیں۔ اور راجہ اندر کی مداخلت کے بعد اس کہانی کا رنگ خالص ہندوستانی ہو گیا۔ اس لئے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ یہ قصہ ایرانی اور ہندستانی روایات کی آمیزش سے وجود میں آیا۔ گویا حقیقت

---

[1] ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں صفحہ ۲۲۲ و ۲۲۳۔ مطبوعہ مکتبہ جامعہ دہلی

[2] اردو کی تین مثنویاں صفحہ ۱۸۴

ہیں گلزار نسیم کا قصہ ایک ایسی مشترکہ تہذیب کا آئینہ دار ہے جس میں ہندو اور مسلمانوں کے عقائد کی آمیزش ہے اور اس کو دونوں قوموں نے مل کر وجود عطا کیا ہے۔

گل بکاؤلی کے ترجمے انگریزی اور فرانسیسی، ہندی اور دوسری زبانوں میں بھی ہو چکے ہیں۔

**گل بکاؤلی کی تاریخی حیثیت** کچھ عرصے پہلے گل بکاؤلی کی تاریخی حیثیت کے متعلق بھی بعض اہل قلم نے کچھ انکشافات کئے ہیں اور اس سلسلہ میں بعض حیرت انگیز واقعات سامنے آتے ہیں جن کا ذکر کرنا دلچسپی سے خالی نہیں۔ عام طور سے یہ مشہور تھا کہ بکاؤلی ایک درخت کا نام ہے جس کا پھول آنکھوں کی بیماریوں میں بہت مفید تھا اور اس کا درخت ایسے گھنے اور خطرناک جنگل میں تھا جہاں کسی انسان کا پہونچنا مشکل تھا۔ سب سے پہلے فرہنگ آصفیہ کے مصنف سید احمد دہلوی نے اس واقعہ کی تاریخی اہمیت کی طرف اشارہ کیا تھا۔[1]

اس سلسلہ میں انہوں نے لکھا ہے کہ امرکنٹک ایک بہت گھنا اور وحشتناک جنگل ہے۔ اس میں قلعہ، حوض، باغ و مکانات کے نشان ابتک موجود ہیں۔ لیکن دلدل کی وجہ سے وہاں تک پہونچنا مشکل ہے۔ اس قلعہ کو ایک طلسم سمجھا جاتا ہے۔ عام طور سے مشہور ہے کہ زمانہ قدیم میں راجہ بھوج نے اپنے چھوٹے بیٹے سے خفا ہو کر اسے اس علاقہ میں بھیجدیا تھا۔ اس کے ہمراہیوں میں بعض ماہر ریاضی داں اور منجم بھی تھے جنہوں نے یہ قلعہ تعمیر کیا۔ اور اس کے گرد طلسم آمیز باغات لگائے۔ راجہ بھوج کے یہاں ایک خوبصورت لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام

[1] ہندوستانی قصوں سے ماخوذ اردو مثنویاں صفحہ ۲۲۷ و ۲۲۸ بحوالہ فرہنگ آصفیہ

نربدال رکھا۔ جب بڑی ہوئی تو اس کے حسن کی شہرت ہر طرف پھیلی۔ سون بھدر نامی ایک جوگی اس لڑکی پر عاشق ہو گیا۔ اور وہیں قلعے کے قریب محل بنا کر رہنے لگا۔ سون بھدر نے نربدال کو اس شرط پر بکاؤلی کا پھول لا کر دیا کہ وہ کسی سے شادی نہ کرے گی۔ اس دوران میں ایک شاہزادہ بکاؤلی پر عاشق ہو گیا۔ راجہ نے اس کی شادی کی درخواست بھی منظور کر لی۔ جب بارات آئی تو سورن بھدر کو سب حال معلوم ہوا۔ اس نے بد دعا کی کہ بکاؤلی پانی ہو کر بہہ جائے۔ اسی روز سے یہ پانی ایک دریا کی شکل میں جاری ہے۔ اور اسے نربدال کے بجائے نربدا کہا جاتا ہے۱؎۔

محمد عبداللہ قریشی نے ایک مقالہ میں اس قصہ کو سچا ثابت کیا ہے۔ ان کا بیان ہے کہ پچاس سال سے زیادہ عرصہ گذرا، جب طلسم بکاؤلی قائم ہوئی تھی جس نے اس قصہ کے متعلق بہت تحقیق کی اور یہ ثابت کیا کہ یہ فرضی قصہ نہیں ہے۔ بلکہ تاریخی حقیقت ہے۔ قلعہ بکاؤلی ہوشنگ آباد اور امر کنٹک کے علاقہ میں تھا۔ یہ علاقہ اس زمانہ میں نہایت گہری دلدل سے گھرا ہوا تھا۔ اور وہاں بکاؤلی کا تالاب، مندر، اور فوارہ شکستہ حالت میں موجود ہے۔ اس جگہ ایک بوسیدہ عمارت "لکھا تریا" کا محل کہلاتی ہے۔

سنہ ۱۹۱۰ء میں مجد الدین فوق لاہوری نے اپنے اخبار "کشمیری" لاہور میں لکھا تھا امر کنٹک ہندوؤں کا تیرتھ ہے اور دریائے نربدا یہیں سے نکلتا ہے اس کے آگے دریائے سون اور نربدا کی وادی میں مونڈا کے قریب ایک بڑا جنگل ہے جو اب تک بکاؤلی کا باغ کہلاتا ہے۔ اس جنگل میں ہلدی کے رنگ کے پھول کھلتے ہیں اور اس علاقہ کے اطراف میں مشہور ہے کہ ان پھولوں کا عرق

---

۱؎ بحوالہ فرہنگ آصفیہ ۲۲۸ و ۲۲۷ صفحہ اردو مثنویاں سے ماخوذ (اردو کی چند مثنویاں)

آشوب چشم کے لئے مفید ہے۔ ان پھولوں کے آشوب چشم میں مفید ہونے کی تصدیق رحمٰن علی[1] صاحب وکیل دربار ریواں نے اپنی کتاب تحفۂ خان بہادر میں کی ہے[2]۔

سنہ ۱۹۶۰ء کے بعد متعدد مضامین انجمن ترقی اردو ہند کے اخبار ہماری زبان اور بعض دوسرے رسائل میں گل بکاؤلی کے متعلق شائع ہوئے ہیں جن سے مذکورہ بالا واقعات کی تصدیق بھی ہوئی ہے اور کچھ نئی باتیں بھی معلوم ہوتی ہیں اور اندازہ ہوتا ہے کہ یقیناً اس قصہ کو تاریخی اہمیت حاصل ہے۔ اور یہ ایک سچے واقعہ پر مبنی ہے یہ اور بات ہے کہ اس کو طلسمی اور مافوق الفطرت واقعات کی آمیزش سے مشتبہ بنا دیا گیا ہے اور واقعہ کو قصہ کا رنگ دینے کی وجہ سے مختلف طریقوں سے بیان کیا جاتا ہے۔

## مثنوی گلزار نسیم کی خصوصیات

مثنوی گلزار نسیم کے محاسن و معائب کا اندازہ معرکۂ چکبست و شرر کے مطالعہ کے بعد بخوبی ہو سکتا ہے تاہم اس کی بعض متفق علیہ خصوصیات کو اختصار کے ساتھ پیش کیا جا رہا ہے۔ نسیم نے میر حسن کی سحر البیان سے متاثر ہو کر گلزار نسیم تصنیف کی جیسا کہ عام خیال ہے اور اس میں اپنے عہد کی تہذیب و معاشرت کی عکاسی کی ہے مگر انھوں نے میر حسن کی تقلید نہیں کی بلکہ اپنی راہ الگ نکالی اور انفرادیت قائم رکھی۔ مثنوی کی سات بحروں میں سے نسیم نے نہایت مناسب بحر کا انتخاب کیا یعنی بحر ہزج، مسدس، اخرب، مقبوض، محذوف، یہی وہ بحر ہے جس کو نظامی نے مثنوی لیلیٰ مجنوں کے لئے اور فیضی نے نل دمن اور جامی نے لیلیٰ مجنوں کے لئے انتخاب کیا تھا۔ یہ بحر بہت مقبول ہے۔ گلزار نسیم کی کامیابی میں اس بحر کا بھی دخل ہے۔

---

[1] رحمٰن علی بڑے ذی علم اور دیندار شخص تھے۔ ان کی متعدد تصانیف ہیں جن میں تذکرۂ علمائے ریاض الامرا وغیرہ بہت مشہور ہیں۔ [2] یہ سارے واقعات ڈاکٹر نارنگ کی کتاب اردو زبان کا

اس کے علاوہ لکھنؤ کے دبستان شاعری کی عام خصوصیات اس مثنوی میں موجود ہیں
اور اس عہد کے معاشرے کے رجحانات کی جھلک نمایاں ہے۔
نسیم نے اپنی مثنوی کے لئے خود کوئی قصہ اختراع نہیں کیا تھا۔ کیونکہ کسی قصہ
کی تخلیق کے وہ زیادہ اہل نہ تھے مگر زبان و بیان میں انھوں نے اپنی قوت اختراع
سے خوب کام لیا۔ اس زمانہ میں بہت سے قصے اور داستانیں مشہور و مقبول تھیں
مگر بیشتر ایسی تھیں جن میں اسلامی رنگ کی جھلک تھی اور بعض محض ہندوؤں
کے مذہبی رنگ میں رنگی ہوئی تھیں۔ لیکن اس دور میں ہندو مسلمان اودھ کی تہذیب
تمدن میں شیر و شکر تھے۔ اس لئے نسیم نے ایک ایسا قصہ انتخاب کیا جس میں ہندوؤں
اور مسلمانوں دونوں قوموں کی تہذیبوں کے نقوش نظر آتے ہیں۔
یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ نسیم کشمیری برہمن تھے۔ اس لئے وہ اپنی اس خصوصیت
کو بھی پیش نظر رکھتے تھے جس کا انھوں نے خود اعتراف کیا ہے کہ

خوبی ہے کرے دلوں کو تسخیر | نیرنگ نسیم باغ کشمیر

مثنوی میں نسیم نے پھولوں، پھلوں اور باغوں کا ذکر بہت کیا ہے۔ اور
ان چیزوں کا تعلق کشمیر سے زیادہ ہے۔ جس سے ان کو گہرا ذہنی و قلبی تعلق تھا۔
گلزار نسیم کی ایک اہم اور متفق علیہ خصوصیت یہ ہے کہ اس میں اختصار سے
کام لیا گیا ہے مگر جامعیت کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا ہے۔ بڑے بڑے مطالب کو
نہایت مناسب، موزوں مختصر الفاظ میں نظم کر دیا ہے۔ شہزادہ تاج الملوک جب
پھول چرا کر غائب ہو گیا اس موقعہ کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

دیکھا تو وہ گل ہوا ہوا ہے | کچھ اور ہی گل کھلا ہوا ہے
سے پھول اڑا کہ ہیں کدھر گیا گل | جھنجھلائی کہ کون دے گیا جل

---

ـــــ اردو میں مثنویاں

اپنوں میں سے پھول لے گیا کون بیگانہ تھا سبزہ کے سوا کون
شبنم کے سوا چشمہ اٹھانے والا اوپر کا تھا کون آنے والا

---

پھر تاج الملوک گرفتار ہو کر بکاؤلی کے سامنے پیش کیا گیا تو اسوقت کی گفتگو اس طرح نظم کی ہے۔

بولی وہ پری بصد تامل کیوں جی تمھیں لے گئے تھے وہ گل
کیا کہتی ہوں میں ادھر تو دیکھو میری طرف اک نظر تو دیکھو
ہے یا نہیں یہ خطا تمھاری فرمایئے کیا سزا تمھاری

نسیم چونکہ اپنے عہد کے معاشرے سے بہت متاثر تھے اس لئے انھوں نے ہر موقع پر اختصار سے کام لیا لیکن جہاں عریانی کے مناظر اور عیش و عشرت کی کیفیات کا ذکر کیا ہے وہاں اختصار کے بجائے تفصیل سے کام لیا ہے۔ بکاؤلی کے عالم خواب کا منظر اس طرح کھینچا ہے۔

پردہ جو حجاب سا اٹھایا آرام میں اس پری کو پایا
بند اسکی وہ چشم نرگسی تھی چھاتی کچھ کچھ کھلی ہوئی تھی
سمٹی تھی جو عطر م اس قمر کی برجوں پہ سے چاندنی تھی سر کی
لپٹے تھے جو بال کروٹوں میں بل کھا گئی تھی کمر لٹوں میں

زیادہ تر نسیم نے غیر دلچسپ واقعات میں اختصار سے کام لیا ہے۔ اس زمانہ میں معاشرے پر عورت کا پورا غلبہ تھا اس کا اثر گلزار نسیم میں موجود ہے۔ اس میں ہر مہم عورت ہی سر کرتی ہے۔

نسیم کو لکھنؤ کی صاف، سادہ زبان پر عبور حاصل تھا۔ مگر ان کی طبیعت مشکل پسند تھی۔ معنی آفرینی اور بلاغت ان کی مثنوی کی نمایاں خصوصیات ہیں محاسن ...

ان کو میر حسن کی طرح عبور حاصل نہ تھا۔ تاہم کہیں کہیں سادہ اشعار بھی ایسے کہہ گئے ہو آج تک زبان زد خاص و عام ہیں۔

آتا ہو تو ہاتھ سے نہ دیجئے ۔ جاتا ہو تو اس کا غم نہ کیجئے
منھ پھیر کے ایک مسکرائی ۔ آنکھ ایک نے ایک کو دکھائی
چتون کو ملا کے رہ گئی ایک ۔ ہونٹوں کو ہلا کے رہ گئی ایک

آخری دو شعروں کے متعلق منشی امیر احمد علوی نے لکھا ہے کہ

"ان دو شعروں کا جواب اردو شاعری کے تمام سرمایہ میں کہیں موجود ہے کہ نہیں"[1]؟

(نسیم نے پر تکلف انداز بیان اختیار کیا اور کسی موقع پر اس خصوصیت کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا ساتھ میں معنی آفرینی ہر موقع پر ان کے پیش نظر تھی۔ بلکہ اس کو مقدم رکھتے تھے۔

سایہ کو پتا نہ تھا شجر کا ۔ عنقا تھا نام جانور کا
پانچوں سر پنجۂ وفا تھے ۔ یا مطلع خمسۂ صفا تھے)

---

چونکہ نسیم پر تکلف انداز بیان اور معنی آفرینی کے چکر میں رہے۔ اس لئے ان کے کلام میں میر حسن کی طرح سوز و گداز نہ پیدا ہو سکا۔ ان کی شاعری کا تعلق دماغ سے زیادہ تھا اور ان کا فن، فکر کا رہین منت ہے۔ دماغی شاعری میں ان کا مرتبہ بہت اونچا ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ شعر اچھا وہی ہوتا ہے جس کا تعلق دل و دماغ دونوں سے ہو۔ اس کے بغیر سوز و گداز اور تاثیر سے شعر خالی رہتا ہے۔ بہر حال گلزار نسیم کو دماغی شاعری کا شاہکار کہا جا سکتا ہے۔

[1] مثنویات۔ مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۵۱

محاورات وضرب الامثال نسیم نے جہاں کہیں استعمال کیے نہایت خوبی کیساتھ جیسے

کیا لطف جو غیر پردہ کھولے جادو وہ جو سر پہ چڑھ کے بولے

بعض مقامات پر اختصار کے باعث اشعار میں گنجلک پیدا ہو گئی۔ اور اختصار نے شعر میں عیب پیدا کر دیا۔ جیسے

آتا تھا شکار سے شاہ نظارہ کیا پدر نے ناگاہ

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ پدر اور شاہ دو الگ شخص ہیں حالانکہ بادشاہ ہی پدر تھا۔ ایسے ہی اشعار کے باعث مولانا حالی نے اس پر اعتراضات کئے اور وہ مثنوی کے لئے اصول مرتب کرنے پر مجبور ہوئے۔

گلزار نسیم میں مکالموں اور جذبات نگاری کے مرقعے بھی نظر آتے ہیں۔ لیکن نسیم کو نسوانی جذبات کا ادراک زیادہ تھا اور جہاں کہیں عشق و ہوس کو اجاگر کرنا مقصود تھا وہاں اس کے اعلیٰ نمونے پیش کئے ہیں مگر اختصار اور پر تکلف انداز بیان نے ان کو ہر جگہ جذبات نگاری میں کامیاب نہیں ہونے دیا۔ مثنوی گلزار نسیم شروع سے آخر تک ضائع و بدائع کا ایک مرقع نظر آتی ہے۔ رعایت لفظی نے بعض مقامات پر معنویت میں بہت اضافہ کیا۔ تشبیہہ و استعارہ کا استعمال نسیم نے خوب کیا ہے مگر انھوں نے استعارہ کی طرف خاص توجہ کی اور پوری مثنوی میں اس کا رنگ جھلکتا ہے۔

تیلی پہ زر گل آزمایا سونے کو کسوٹی پر چڑھایا

گل سے ہوئیں چشم کور تاباں جیسے چراغ سے چراغاں

داغا تو چلے تفنگ سے وہ چھوٹے قید فرنگ سے وہ

---

غرض مثنوی گلزار نسیم اپنی بعض خصوصیات کے باعث اردو زبان کا

ایک شاہکار ہے اور اکثر ادیبوں اور محققوں کا اس پر اتفاق ہے کہ جس طرح میر حسن کی سحر البیان اپنے طرز کی لاجواب مثنوی ہے اسی طرح گلزار نسیم اپنے رنگ میں بے مثل ہے۔ اور یہی دو مثنویاں ایسی ہیں جن پر اردو زبان و ادب کو فخر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ مرزا غالب سے کسی نے پوچھا کہ دونوں مثنویوں میں کون بہتر ہے تو غالب نے برجستہ کہا۔

میر حسن فصاحت است و گلزار نسیم بلاغت[۱]

مولانا محمد حسین آزاد نے آب حیات میں لکھا ہے کہ

ہمارے ملک میں سینکڑوں مثنویاں لکھی گئیں مگر ان میں فقط دو نسخے ایسے نکلے جنھوں نے طبیعت کی موافقت سے قبول عام کی سند پائی۔ ایک سحر البیان دوسری گلزار نسیم[۲]۔

مولانا حامد حسن قادری نے اپنی مشہور کتاب تاریخ و تنقید میں گلزار نسیم پر اس طرح اظہار خیال کیا ہے:-

دیا شنکر نسیم شاگرد آتش کی مثنوی گلزار نسیم سب سے زیادہ مقبول ہوئی۔ اگرچہ اس میں صنائع لفظی و معنوی کی کثرت اور اختصار بیان کا غیر معتدل ہونا کہیں کہیں اثر کو کم کر دیتا ہے تاہم نہایت دلکش اور دلچسپ مثنوی ہے۔ اسی سبب سے اس کے بہت سے مصرعے اور شعر ضرب المثل بن گئے ہیں[۳]۔

اسی طرح اور بہت سے ناقدوں اور محققوں نے گلزار نسیم کی اہمیت کا اعتراف کیا ہے اور اس کی خوبیوں اور خامیوں پر معتدل انداز میں روشنی

---

[۱] ہندوؤں میں اردو از رفیق مارہروی مطبوعہ نسیم بکڈپو لکھنؤ صفحہ ۳۶۵

[۲] آب حیات [۳] تاریخ و تنقید صفحہ ۱۱۳

ڈالی ہے۔ معرکۂ چکبست و شرر کے تمام مضامین کے مطالعہ کے بعد گلزار نسیم کی
خصوصیات کا نقش زیادہ واضح نظر آئے گا

# دیباچہ مباحثۂ گلزار نسیم

از

(مرزا محمد شفیع شیرازی)

جس وقت ۱۹۰۵ء میں گلزار نسیم کا ایک نیا اڈیشن مسٹر چکبست کے دیباچہ کے ساتھ شائع ہوا تو قدر دانان سخن کو یہ خیال ضرور پیدا ہوا تھا کہ اُردو زبان کی تصانیف میں ایک ایسا نیا اضافہ ہوا ہے کہ جس سے فن تنقید کو ترقی ہوگی. مگر یہ خیال کسی کو نہ تھا کہ اس دیباچہ سے اُردو کی ادبی دنیا میں ایک ہنگامہ حشر برپا ہو جائے گا اور ایک زبردست مباحثہ چھڑ جائے گا۔ جس کی یاد مشکل سے دلوں سے بھولے گی۔ مگر ہوا ایسا ہی۔ جنوری یا فروری ۱۹۰۵ء میں گلزار نسیم کا نیا اڈیشن شائع ہوا۔ مارچ اور اپریل ۱۹۰۵ء کے دلگداز میں مولوی عبدالحلیم صاحب شرر نے اس نئے اڈیشن کا ریویو شائع کیا جس میں یہ تین عنوان قائم کیے گئے تھے کہ۔

(الف) گلزار نسیم پنڈت دیا شنکر نسیم کی تصنیف نہیں ہے۔ بلکہ آتش کی تصنیف ہے۔

(ب) گلزار نسیم کی زبان لکھنؤ کی مستند زبان نہیں ہے۔

(ج) گلزار نسیم کے متعدد اشعار پر اعتراضات کیے گیے تھے اس مضمون

کے متعلق ۱۱۔مئی ۱۹۰۵ء کے اودھ پنچ میں ایک مضمون منشی سجاد حسین صاحب، کا شائع ہوا جس میں ظریفانہ عبارت میں لکھا گیا تھا کہ اگر یہ مان لیا جائے کہ گلزار نسیم آتش کی تصنیف ہے تو یہ کس طرح تسلیم کیا جا سکتا ہے کہ اسکی زبان غیر مستند ہے اسی سلسلہ میں حضرت شرر کے چند اعتراضات کا مختصراً جواب بھی دیا گیا تھا۔ اس مضمون کے بعد معرکہ آرا مباحثہ چھڑ گیا کہ جس کا سلسلہ سال بھر تک قائم رہا اور جس میں ملک کے تمام اہل قلم شریک ہوئے[۱] اور جس کے متعلق اب تک اکثر مضامین اخباروں یا رسالوں میں نکل آتے ہیں۔ اس مجموعہ کے شائع کرنے سے ہماری یہ مراد نہیں ہے کہ اس مباحثہ کا جو غیر لطیف حصہ تھا اس کی یاد تازہ کر کے پرانے زخم ہرے کئے جائیں یا کسی خاص فریق کی تائید میں جو مضامین شائع ہوئے ہیں ان کی اشاعت کی جائے برعکس اس کے اس مجموعہ کے شائع کرنے سے ہماری اصل مراد یہ ہے کہ تحقیقاتی زبان کے متعلق جو مضامین شائع ہوئے ہیں۔ یا جن میں تنقید کا لطف پایا جاتا ہے یا جن میں ایسی ظریفانہ شوخی موجود ہے جو کہ بد تہذیبی کے درجہ تک نہیں پہونچی ہے وہ ایک جگہ فراہم کر دئے جائیں اور زمانے کے ہاتھوں تلف نہ ہونے پائیں[۲]۔

گلزار نسیم کا مباحثہ تین حصوں میں تقسیم ہو سکتا ہے۔ ایک حصہ ایسے مضامین کا ہے جن میں علمی تحقیقات اور تنقید کی شان موجود ہے۔ اور جن کے پڑھنے سے زبان اور محاورے کی بہت سی باریکیاں حل ہو سکتی ہیں دوسرا حصہ ایسے

---

[۱] اس دور کے چند مشہور اہل قلم نے اس میں حصہ لیا سب نے نہیں۔

[۲] مرزا شفیع نے تمام اہم مضامین جمع کر کے ایک اہم خدمت انجام دی۔ لیکن اس میں ایسے مضامین موجود ہیں جو دائرہ تہذیب سے خارج ہیں یا بعض مضامین میں ایسے جملے آگئے ہیں۔ اسلئے شرر لذی صاحب کا یہ بر دعوی درست نہیں تاہم بہت زیادہ فحش مضامین ضرور انھوں نے خارج کر دئے تھے۔

مضامین کا ہے جن میں ظرافت کا چٹخارہ موجود ہے مگر تہذیب و ادب کو خیرباد نہیں کہا گیا ہے تیسرا حصہ اُن مضامین کا ہے جن میں ناپاک اور گندے خیالات نہایت غیر مہذب طریقے سے ظاہر کیئے گئے ہیں اور نہایت شرمناک طریقے سے ذاتی حملے کیئے گئے ہیں۔ حتیٰ کہ نسیم مرحوم کی شان میں بھی ایسے ناشائستہ اور بیہودہ کلمے استعمال کیئے گئے ہیں جن کو دیکھ کر شرافت کی آنکھیں خون روتی ہیں۔ ہم نے اس مجموعہ میں یہ التزام کیا ہے کہ گلزار نسیم کی بحث کے متعلق جس قدر سنجیدہ مضامین دستیاب ہوسکے وہ شائع کر دیے ہیں بہر حال کوشش یہ کی گئی ہے کہ کسی ادنے رسالے یا اخبار کے مضمون کو اس بحث کے سلسلہ میں نظر انداز نہیں کیا گیا ہے۔ تاکہ کسی فریق کو یہ کہنے کا موقع نہ ملے کہ جو مضامین اُس کی تائید میں شائع ہوئے تھے وہ اس مجموعہ میں داخل نہیں کیے گئے۔ علاوہ اس کے جو ظرافت آمیز مضامین اودھ پنچ میں شائع ہوئے تھے اُن میں سے چند ایسے مضامین منتخب کر لئے گئے ہیں جن میں ظریفانہ لطافت کے ساتھ جا بجا تنقید کا لطف بھی موجود ہے۔ اب رہے تیسری قسم کے مضامین جن میں قومی مذہبی اور ذاتی حملے نہایت فحش اور گندہ الفاظ میں کیے گئے ہیں اور جن کے ہر فقرہ کی بنیاد پر ازالۂ حیثیت عرفی کی نالش ہو سکتی ہے ان کو اس مجموعہ میں جگہ نہیں دی گئی ہے بلکہ جو ظریفانہ مضامین شائع بھی کیے گئے ہیں اُن میں بھی ایک مضمون میں ایسے ایک یا دو لفظ ایک موقع پر لکھنے سے چھوڑ دیئے گئے ہیں جو تہذیب مضمون نگاری کے خلاف تھے۔ جہاں تک کہ اس جھگڑے کی تاریخ کا تعلق ہے وہ حضرت طپش بلگرامی کے قلم سے لکھے ہوئے اس مجموعہ میں درج ہے اور اس کے دہرانے کی یہاں ضرورت نہیں۔ لیکن ہم اس مباحثہ کی مجموعی

حیثیت پر مختصر اپنے خیال ضرور ظاہر کرنا چاہتے ہیں۔

اس علمی جنگ میں جناب شرر اور جناب چکبست کے درمیان معرکہ درپیش تھا اب رہا یہ کہ ان دونوں پہلوانان سخن میں سے کس کو فتح ہوئی اور کس کو شکست ہوئی اس کا فیصلہ کرنا ہمارا کام نہیں۔ اس کا فیصلہ جناب احمد علی[1] صاحب شوق منشی سجاد حسین[2] صاحب حافظ جلیل حسن صاحب جلیل ؔ جناب حسرت[3] موہانی و حضرت کشش بلگرامی وغیرہ نے کر دیا ہے۔ ان حضرات کے مضامین کے پڑھنے سے یہ آئینہ ہو جاتا ہے کہ کون حق کی طرف ہے اور کون باطل کی طرف ہم صرف اس قدر لکھنا چاہتے ہیں کہ اس مباحثے کے دیکھنے سے یہ ضرور معلوم ہوتا ہے کہ اردو زبان میں فن تنقید ابھی تک بہت کچھ اصلاح طلب[4] ہے یعنی یہاں علمی مباحثوں میں بھی قومی اور ذاتی جذبات جوش میں آجاتے ہیں جن سے مذاق سلیم کا خون ہو جاتا ہے۔ فحش اور گندہ مضامین کو چھوڑ کر سنجیدہ مضامین کے پڑھنے سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ لکھنے والے کے دل میں محض علمی تحقیقات کا شوق موجود نہیں ہے بلکہ اور جذبات بھی موجزن ہیں۔ جو انصاف کی آنکھوں پر تعصب کا پردہ ڈالے ہوئے ہیں۔ اس بحث کی ابتدا مولانا شرر سے ہوئی مولانا موصوف کی انشاپردازی اور علمی قابلیت

---

[1] شوق قدوائی اردو کے ممتاز شاعر تھے۔ ان کی مثنویات بہت مشہور ہیں خصوصاً عالم خیال اور ترانۂ شوق۔ [2] اڈیٹر اودھ پنچ۔ مشہور ادیب و مزاح نگار۔

[3] مولانا فضل الحسن حسرت موہانی۔ اس زمانہ میں علی گڑھ سے رسالۂ اردوئے معلیٰ نکالتے تھے۔

[4] بلکہ اس وقت تو حالی کے مقدمۂ شعر و شاعری کے علاوہ تنقید پر اردو میں کچھ تھا ہی نہیں نہ اس کو باضابطہ فن کی شکل میں پیش کیا گیا تھا۔ جو کچھ تھا متفرق مضامین میں اس کی جھلک نظر آتی تھی۔ ورنہ عام طور سے تقریظ یا تنقیص کا رواج تھا۔

اڑا جاتے ہیں جملہ کا جملہ اور کہیں بھرتی کے الفاظ بھر دیتے ہیں۔"

ٹھوکر نمبر ۱۵۱۔ حضرت شرر "یعنی سرپرست زبان لکھنؤ" فرماتے ہیں کہ ڈیڑھ سو سے زیادہ خط اکبر علی کے پاس پہنچے اور ہر ایک میں یہی تھا کہ بیٹی کو کب بھیجو گے؟" دوسری جگہ فرماتے ہیں کہ ڈاکیہ نے شوکت حسین کو خط دیا...... مضمون یہ تھا کہ بیٹی کے بھیجنے پر تو راضی ہیں۔"

افسوس صد افسوس! بھلا لکھنؤ کا کوئی شریف اپنے کسی عزیز کو مخاطب کرکے یہ کلمہ زبان سے نکالے گا کہ (بیٹی کو کب بھیجو گے) لکھنا چاہیئے تھا کہ بیٹی کو کب روانہ کرو گے۔ اور لکھ گئے ایسا لفظ جس میں صاف ذم کا پہلو موجود ہے۔ شرر کو یاد رکھنا چاہیئے کہ شرفائے لکھنؤ کی یہ زبان نہیں ہے۔ یہ پیام یار کی زبان ہو تو ہو بھیجو گے۔ یا بھیجنے پر راضی ہیں۔ اس موقع پر نہایت خراب معنی پیدا کرتے ہیں۔ عقلمند را اشارہ کافی ست۔" اب زیادہ صاف صاف کیا کہوں بچ، ہوتا ہے دوات میں قلم مست۔

عسکری کی شادی میں دھوم دھام کرنے کی نسبت شوکت حسین کبری بیگم سے لکھنؤ کی زبان میں فرماتے ہیں کہ اول تو میرے پاس ان دنوں روپیہ نہیں اور اور اگر قرض دام کرکے بندوبست بھی ہوا تو جو کچھ کروں گا لکھنؤ میں خاص اپنے عزیزوں اور دوستوں کے سامنے کروں گا۔" کیوں نہ ہو۔ کیوں نہ ہو۔ قاضی پردہ کی مخالفت کے یہی معنی ہیں جب پردہ اٹھانا ہی ہے تو عزیزوں اور دوستوں سے کیا پردہ افسوس ہے تو اس قدر کہ لکھنؤ کا نام کیوں بدنام کیا گیا اگر یہ لکھتے کہ دکرسی میں خاص اپنے عزیزوں اور دوستوں کے سامنے کروں گا۔

---

[1] یہ آپ بیتی ہے کہ جگ بیتی (اودھ پنچ)

تو چنداں ہرج نہ تھا۔ اور دل لگی سُنیے جب شوکت حسین نے کہا کہ خاص اپنے عزیزوں اور دوستوں کے سامنے کہوں گا، تو شرر صاحب فرماتے ہیں کہ یہ ایک ایسی بات تھی کہ کبریٰ بیگم کے دل پہ کھٹکی جم گئی " منشا بھی یہی تھا۔

راقم۔ در ہر جگرے ہست خراشِ سخنِ ما
الماس تراشواست تراشِ سخنِ ما

# رباعیات انیس دبیر و سودا از جنت[۱]

بت کی وقعت نہیں خدا کے آگے
کیا زاغ کا رتبہ ہو ہما کے آگے
بیکار نسیم سے بگڑتے ہیں شرر
چنگاری ہو کیا چیز ہوا کے آگے

انیس از جنت

جب غیظ سے گرما کے بگڑتے ہیں شرر
پھولوں کے عوض دہن سے جھڑتے ہیں شرر
لیکن یہ نسیم سے بگڑنا کیا خوب
سبحان اللہ ہوا سے لڑتے ہیں شرر

دبیر از جنت

## سودا کی رباعی شرر کے نام

مطبوعہ اودھ پنچ ۱۹ - اکتوبر ۱۹۰۵ء

تو فخر آغانی[۲] شد وفا ساقط آزد
تو ماہر دین ہستی وہا ساقط آزد
آتش زن اتحاد باہم ہستی
نام تو شرر ہست ورا ساقط آزد

(ابو رفیع السودا از خلد بریں)

---

(۱) مطبوعہ اودھ پنچ ۲۴ اگست ۱۹۰۵ء

(۲) یہ مصنف آغانی کا سرمایۂ افتخار ہے جس نے حضرت سکینہ بنت الحسین کا غلط قصہ لکھا ہے ۱۲۔

